بحمد اللہ اکابر کی اہم اور بنیادی عبارتوں کے مطالب اور رضاخانیوں کے الزاموں کے جوابات تفصیل سے پیش کر دیئے گئے، ان کے علاوہ اکابر کی دیگر عبارتوں پر رضاخانی جو اعتراضات کرتے ہیں، ان کے جوابات آپ کے لیے چنداں مشکل نہیں؛ اس لیے ان کو ترک کیا جاتا ہے اور اخیر میں حضور اکرم ﷺ کی تین حدیثیں پیش کر کے اس محاضرہ کو ختم کرتا ہوں۔

## کسی مسلمان کو کافر کہنے کا انجام

(۱) حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

أَيُّمَا رَجُلٍ قَالَ لِأَخِيهِ كَافِرٌ فَقَدْ بَاءَ بِهَا أَحَدُهُمَا. متفق عليه .

(مشکاۃ شریف، ص:۴۱۱، باب حفظ اللسان)

ترجمہ: جو شخص اپنے مسلمان بھائی کو کافر کہے تو یقیناً ان دونوں میں سے ایک اس کلمہ (کے وبال) کے ساتھ لوٹتا ہے۔

(۲) حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

لَا يَرْمِيْ رَجُلٌ رَجُلًا بِالْفُسُوْقِ وَلَا يَرْمِيْهِ بِالْكُفْرِ إِلَّا ارْتَدَّتْ عَلَيْهِ إِنْ لَمْ يَكُنْ صَاحِبُهُ كَذٰلِكَ. (رواه البخاري) (حوالۂ بالا)

ترجمہ: کوئی شخص کسی شخص پر نہ فسق کی تہمت لگاتا ہے، نہ کفر کی، مگر وہ (تہمت) تہمت لگانے والے پر لوٹ جاتی ہے، اگر اس کا ساتھی اس طرح کا نہ ہو۔

(۳) نیز حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

مَنْ دَعَا رَجُلًا بِالْكُفْرِ أَوْ قَالَ: عَدُوُّ اللّٰهِ! وَلَيْسَ كَذٰلِكَ إِلَّا حَارَ عَلَيْهِ. متفق عليه . (حوالۂ بالا)

ترجمہ: جو شخص کسی کو کفر کے ساتھ پکارے (یعنی کافر کہے) یا کہے خدا کا دشمن، حالانکہ وہ شخص اس طرح کا نہیں تو وہ بات اس پر لوٹ جاتی ہے۔

ان تینوں حدیثوں کا مطلب یہ ہے کہ جس کو کافر، فاسق یا خدا کا دشمن کہا ہے اگر واقع میں وہ ایسا نہیں ہے تو اس کا وبال کہنے والے پر ہوگا۔

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَحْدَهُ، وَالصَّلَاةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنْ لَا نَبِيَّ بَعْدَهُ .

## تمّت بالخير

محمد امین پالن پوری
خادم حدیث وفقہ ومرتب فتاوی دار العلوم دیوبند
۱۳/ ذی القعدہ سنہ ۱۴۳۴ھ
۲۰/ ستمبر سنہ ۲۰۱۳ء
بروز جمعہ

طابع : ایچ.ایس.آفسیٹ، پرنٹرس، نئی دہلی۔2 9811122549

